جو طمع ولالچ کی وجہ سے زمین کو ظلم اور فساد سے بھر رہا ہے۔ انہوں نے اس شخص کو بلوایا اور پوچھا وہ کون ہے جس نے طمع ولالچ کی وجہ سے زمین کو ظلم وفساد سے بھر دیا ہے؟ اس شخص نے کہا اے امیر المومنین آپ وہ شخص ہیں۔ یہ سن کر خلیفہ بہت غصے ہوا اور پوچھنے لگا کس طرح؟ اس شخص نے نہایت تفصیل و درد کے ساتھ ایسا جواب دیا کہ خلیفہ رونے لگا اور پوچھنے لگا کہ میری اصلاح کس طرح ہوگی؟ انہوں نے اصلاحی اقدامات کا تذکرہ کیا اسی دوران نماز کا وقت ہو گیا نماز کے بعد خلیفہ نے اپنے کوتوال کو بھیجا کہ اس شخص کو لے آؤ وہ لینے گیا تو وہ شخص طواف کر رہے تھے کوتوال نے کہا خلیفہ آپ کو بلا رہا ہے انہوں نے فرمایا: میرے جانے کی کوئی صورت نہیں ہے کوتوال نے کہا خلیفہ مجھے قتل کر دے گا انہوں نے کہا تمہیں قتل کرنے کی اسے ہمت نہیں ہوگی پھر اسے ایک کاغذ دیا جس پر یہ دعا لکھی ہوئی تھی اور فرمایا یہ دعا نجات ہے جو اسے صبح کے وقت پڑھے گا پھر اس دن مر جائے گا تو شہید مرے گا اور جو شام کو پڑھے گا اگر اس رات مر جائے گا تو شہادت کا رتبہ پائے گا کوتوال جب واپس آیا تو منصور نے کہا کیا تم جادو جانتے ہو اس نے کہا نہیں پھر اس نے پورا قصہ سنایا تو منصور نے وہ دعا لکھ لی اور کوتوال کو انعام کے طور پر ایک ہزار دینار دیئے۔

بعض لوگوں کا کہنا ہے کہ دعا بتانے والے بزرگ حضرت خضر علیہ السلام تھے۔ وہ موثر طاقتور دعا یہ ہے:

اَللّٰهُمَّ كَمَا لَطُفْتَ فِيْ عَظَمَتِكَ وَقُدْرَتِكَ دُوْنَ اللُّطَفَاءِ وَعَلَوْتَ بِعَظَمَتِكَ عَلَى الْعُظَمَاءِ وَعَلِمْتَ مَاتَحْتَ اَرْضِكَ كَعِلْمِكَ مَافَوْقَ عَرْشِكَ فَكَانَتْ وَسَاوِسُ الصُّدُوْرِ كَالْعَلَانِيَةِ عِنْدَكَ وَعَلَانِيَةُ الْقَوْلِ كَالسِّرِّ فِيْ عِلْمِكَ فَانْقَادَ كُلُّ شَيْءٍ لِعَظَمَتِكَ وَخَضَعَ كُلُّ ذِيْ سُلْطَانٍ لِسُلْطَانِكَ وَصَارَ اَمْرُ الدُّنْيَا وَالْاٰخِرَةِ كُلُّهٗ بِيَدِكَ اِجْعَلْ لِيْ مِنْ كُلِّ غَمٍّ وَهَمٍّ اَصْبَحْتُ اَوْاَمْسَيْتُ فِيْهِ فَرَجًا وَّ مَخْرَجًا اَللّٰهُمَّ اِنَّ عَفْوَكَ عَنْ ذُنُوْبِيْ وَتَجَاوُزَكَ عَنْ خَطِيْئَتِيْ وَسَتْرَكَ عَلٰى قَبِيْحِ عَمَلِيْ اَطْمَعَنِيْ اَنْ اَسْئَلَكَ مَالَا اَسْتَوْجِبُهٗ مِنْكَ مِمَّا قَصَرْتُ فِيْهِ قَصَرْتُ اَدْعُوْكَ اٰمِنًا وَّاَسْاَلُكَ مُسْتَاْنِسًا فَاِنَّكَ الْمُحْسِنُ اِلَيَّ وَاَنَا الْمُسِيْئُ اِلٰى نَفْسِيْ فِيْمَا بَيْنِيْ وَ بَيْنَكَ تَتَوَدَّدُ اِلَيَّ بِالنِّعَمِ وَاَتَبَغَّضُ اِلَيْكَ بِالْمَعَاصِيْ فَلَمْ اَجِدْ كَرِيْمًا اَعْطَفَ مِنْكَ عَلٰى عَبْدٍ لَئِيْمٍ مِثْلِيْ وَلٰكِنَّ الثِّقَةَ بِكَ حَمَلَتْنِيْ عَلَى الْجُرْأَةِ عَلَيْكَ فَجُدِ اللّٰهُمَّ بِفَضْلِكَ وَاِحْسَانِكَ عَلَيَّ اِنَّكَ اَنْتَ الرَّؤُوْفُ الرَّحِيْمُ.